رتبہ جہان مین تاجِ سخن کا بلند ہے — شہرت مین آج شمس و قمر سے دوچند ہے
بسمل نے خوب مصرعِ تاریخ یہ کہا — دیوان فخرِ ملک ہے عالم پسند ہے
۱۳۲۸ھ

## جناب سید بشارت علی صاحب بشیر نبیرۂ جناب ظہیر دہلوی

زینتِ مطبع ہوا جبکہ کلامِ جلیل — لالہ و گل سے ہوئی رونقِ صحنِ چمن
از سرِ بزمِ سخن شور اُٹھا یہ بشیر — زیب دہِ انجمن ہے یہی تاجِ سخن
۱۳۲۸ھ

## صاحبعالم جناب مرزا بیدار بخت صاحب المتخلص بہ بیدار گورگانی دہلوی

چھپا ہے دکن مین جو تاجِ سخن — مضامین ہے پاکیزہ نادر سلیس
لکھا طبع کا سال بیدار نے — خیالات نایاب چیدہ نفیس
۱۳۲۸ھ

## جناب سید دولت علی صاحب المتخلص بہ بیکل از علی گڈہ

لکھا ہے واہ خوب ہی دیوانِ لاجواب — یارا نہین عدو کو ذرا قال و قیل کا
بیکل کہا یہ ہاتفِ غیبی نے سالِ طبع — تاجِ سخن کلام چھپا اب جلیل کا
۱۳۲۸ھ

**ولہ**

اے جلیلِ نکتہ دان و شاعرِ شیرین مقال — خوب ہی دیوان نکالا آپنے تاجِ سخن
از سرِ انصاف بیکل نے لکھی تاریخِ طبع — کیا نیا دیوان چھپا مجموعۂ عطرِ سخن
۱۳۲۸ھ

## صاحبعالم جناب مرزا اکرم بخت صاحب المتخلص بہ ترحم گورگانی دہلوی

چھپا جب جلیلِ سخن ان کا دیوان — ہوئین دیدے سے خوبیان اُس کی ظاہر

طبیعت ہے کیسی خداداد پائی — فنِ شعر مین اُوستاد اور ماہر

غزل گوئی مین صرف کامل نہین ہین — ہر اک طرح کی نظم لکھنے پہ قادر

فصاحت بلاغت نزاکت لطافت — زبان پاک و شستہ بیان صاف و طاہر

انوکھی ہے بندش نرالے ہین مضمون — زمانہ کہے کیون نہ پھر اسکو نادر

نہ کیونکر ہو محبوب و مقبولِ دنیا — یہ دیوان ہے منظورِ عالم ہے ناظر

ترحم نے لکھی یہ تاریخ ہجری — چھپے واہ کیسے مضامینِ نادر ۱۳۲۸

## ولہ

خوب لکھا آپ نے دیوان جلیل — لوگ اسے کہتے ہین سحرِ حلال

قابلِ تعریف ہے ہر ایک شعر — لائقِ توصیف ہے ہر اک خیال

کیون نہ کہے جانِ فصاحت اسے — ایسی نہ دیکھی نہ سُنی بول چال

ہین جو محب اُن کی دعا ہے یہی — کر اسے مقبولِ جہان ذوالجلال

سالِ مسیحی کا یہ مصرع ملا — عقدۂ دل تاجِ سخن بے مثال ۱۹۱۰ع

## جناب نواب سید بنیاد حسین خانصاحب جارؔ رئیس کانپور مقیم لکھنؤ تلمیذ امیر مینائی لکھنوی رح

شکر صد شکر چھپا خوب ہی دیوانِ جلیل — اس کا ہر نقطہ ہے ہم سلکِ گہرہائے عدن

حُسن و خوبی مین گلِ سر سبد اس کا ہر لفظ — اس کا ہر دائرہ ہے خلدِ برین کا دامن

اُسکی بندشین ہین کہ حورانِ جنان کے ابرو — اس کا ہر صفحہ حسینون کی جبینِ روشن

مستتر لفظ مین یون حسن معانی جیسے
شمع فانوس مین بو غنچے مین جلے مین دُلہن

رنگ ہے شاہد مضمون کا زمانے سے الگ
ہر ادا اس کی نرالی ہے نرالا جوبن

تم سے فرمایش تاریخ جو کی ہے اسے جاہ
فکر پھر کیا ہے یہ لکھدو۔ سخن مستحسن
۱۳۲۸ھ

## جناب محمد افتخار علی صاحب جگر صدیقی تلمیذ امیر مینائی لکھنوی

قابل و حافظ جلیل شاعر نازک خیال
خوش بیان ہین طبع عالی ہے نہایت نکتہ را

جانشین حضرت استاد مرحوم آپ ہین
آپ کے فیض سخن سے باغ معنی ہے ہرا

کیا شرف پر یہ شرف بخشا خدائے پاک نے
ہو گئے استاد شاہ آصف مہر سخا

آپکا دیوان ہے یا تاج سخن سہے واقعی
صورت مہر درخشان ہے مضامین کی ضیا

شعر جو ہے اُس سے ہے حسن معانی آشکار
بیت جو ہے رنگ اُستادی کا ہے اس مین بھرا

کیا مری تعریف مین ہون ایک خادم خواجہ تاش
ہر سخنور ہو رہا ہے آپ کا مدحت سرا

فاضل الاخوان اشاعت آپکو دیوان کی
ہو مبارک دل سے ہے ناچیز خادم کی دعا

فکر جب تاریخ دیوان کی مجھے پیدا ہوئی
کان مین آئی مرے عرش مضامین سے صدا

ایک نکلا ہے یہ سال طبع دیوان اے جگر
نام نامی آپنے استاد کا روشن کیا
۱۳۲۸ھ

## جناب حافظ سید عبد الجلیل صاحب مارہروی

نہ ہر جا توان دید اوج کلام
نظر آید آنا بتاج سخن

کلام جلیل است سہل الوصول
نباشد معما بتاج سخن

بتاریخ طبع کلامش بگو
کہ دیوان معما بتاج سخن
۱۳۲۸ھ

ولہ

دیوانِ جلیل طبع گر دید ولا
تاریخ مسیحیش اگر می خواہی

از بہرِ سخنوران بود راہنما
گو تاجِ سخن بود برائے شعرا
۱۹۱۰ع

المتعف الانام سید عبد الجلیل ۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی محمد عبد الجلیل صاحب نعمانی رام پوری

جلیلِ قدر سخنِ جلیل حسن جلیل سخن
زیاد گارِ جناب امیر مینائی است
کلامش آمدہ مطبوعِ طبعِ اہلِ سخن
بفکرِ سال زمن گفت ہاتفِ غیبی

سخنوری است کہ نبود درا ابہیم و عدیل
چو میر عہد نگاریم می سزد بدیل
بجمع و طبع مکمل شدہ چو عین جمیل
شکوہ و شانِ جلالت بود کلام جلیل
۱۳۲۸ھ

## جناب سید تراب علی صاحب جمیلؔ تلمیذِ مصنف

یہ ہے دیوانِ جلیلِ نامور
از سرِ ابہام لکھدو اے جمیل

ہے سخن سے جسکے معراجِ سخن
سال دیوان کا۔ دُرِ تاجِ سخن
۱۳۱۹ف ابی

## جناب حفیظ جونپوری تلمیذ امیر مینائی لکھنوی

حضرتِ اُستاد کا ثانی کہاں
جانشین اُن کے یہی مانے گئے
چھپ کے ہاتھوں ہاتھ جائیگا کلام
کتنی اچھی ہے یہ تاریخ اے حفیظ

پھر غنیمت آج ہے ذاتِ جلیل
کیا یہ کچھ کم ہے کراماتِ جلیل
جا بجا پہونچیگی سوغاتِ جلیل
حسن انجام خیالاتِ جلیل
۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی حافظ حفیظ اللہ خان صاحب حفیظ اعظم گڑھی

اری الدیوان دیوانا جلیلاً — لمحبی شاعر ھادٍ نبیلٍ

حفیظ قال للمطبوع ارخا — لابدع طبع منظوم الجلیلِ

۱۳۲۸ھ

### ولہ

چمنِ فکرتِ جلیل حسن — در صفاتِ چمن چہ نیک آمد

از حفیظ است مصرعِ تاریخ — طبعِ تاجِ سخن چہ نیک آمد

۱۳۲۸ھ

### ولہ

چھپا بفضلِ الٰہی جو حسن و خوبی سے — کلام شاعرِ معجز بیانِ جلیل حسن

کہا حفیظ یہ ہاتف نے مصرعِ تاریخ — چھپا جلیل کا دیوان پہلا تاجِ سخن

۱۳۲۸ھ

## جناب سید ظفر حسین صاحب خاطر لکھنوی تلمیذ مصنف

کھلا ہے معانی کا تازہ چمن — جمی ہے حسینوں کی یا انجمن

لکھو اس کی تاریخ خاطر یہ تم — کہ رنگین ہے کیا خوب طرزِ سخن

۱۹۱۰ء

## جناب حافظ خلیل حسن صاحب خلیل برادرِ مصنف ملازم ریاست بلرامپور تلمیذ امیر مینائی لکھنوی مرحوم

عجب دلچسپ دیوان ہے جلیلِ نکتہ پرور کا — غزل جو اس میں ہے مطلع سے مقطع تک مرصع ہے

خلیل اسکے لیے تاریخ بھی اچھی کہی تم نے — یہ دیوان کیا ہے اک نازک خیالی کا مرقع ہے

۱۳۲۸ھ

## ابو البیان جناب محمد سید عالم صاحب خنجرؔ مودودی مارہروی

جلیلِ سخنور کا دیوان ہے یہ — کہ گلہائے معنی کا تازہ چمن ہے
چمکتے مضامین ہین بیت الغزل کے — کہ خورشید رویون کی یہ انجمن ہے
نہ کیون شاعری آپ کی مستند ہو — کہ اُستاد ہین اور مشقِ کُہن ہے
کہا سالِ تاریخ خنجرؔ یہ مین نے — پسندیدہ نایاب تاجِ سخن ہے
۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی سید ریاض حسن خان صاحب خیالؔ ودانش رئیسِ رسول پور ضلع مظفر پور

چھپ رہا ہے آجکل تاجِ سخن — سر بسر رنگین یہ ایسا ہے کلام
ہے جلیلِ خوشنوا یکتائے فن — یہ اُسی یکتا کا یکتا ہے کلام
پُر اثر ہین جس قدر اشعار ہین — رنگ مین ڈوبا ہے جتنا ہے کلام
اب مزے لوٹین گے اربابِ مذاق — شہد سے بڑھکر یہ میٹھا ہے کلام
کس حلاوت کی ہے یہ تاریخ بھی — شاعرِ شیرین زبان کا ہے کلام
۱۳۲۸ھ

## ولہ

واہ کس شان کا دیوان نکلا — حسن مین رشکِ مہِ تابان ہے
جس نے دیکھا اُسے وہ بول اُٹھا — جس قدر وصف کرون شایان ہے
خوبیِ طرز پہ ہے جان نثار — شوخیِ رنگ پہ دل قربان ہے
مصرعِ سال بھی ہے شوخ خیالؔ — شاہدِ شوخ ہے یا دیوان ہے
۱۳۲۸ھ

ولہ

شد طبع نفائس مقالات جلیل
برہان فضائل و کمالات جلیل

دانش تاریخ عیسوی کرد رقم
حقا کہ نفیس است خیالات جلیل
۱۹۱۰ء

ولہ

این تاج سخن کش نبود ہیچ عدیل
بر تارک ارباب سخن ہست اکلیل

تاریخ اشاعتش زد انش بشنو
شارع زدکن بگشت دیوان جلیل
۱۳۲۸

جناب مولوی محمد بشیر صاحب وکیل المتخلص بہ دل

چہ دیوان گہر بارے طرحدارے پر انوارے
بصد حسن شوخ دلداری برنگت تازہ گلزارے

پے تاریخ طبعش مصرع نادر بگوا اے دل
گل اندامے شکیلے دلربائے لالہ رخسارے
۱۹۱۰ء

جناب محمد ضمیر حسن خان صاحب ضنا دل شاہجہان پوری تلمیذ امیر مینائی لکھنوی رح

کلام جلیل معانی طراز
بصد حسن مطبوع شد در دکن

چرا فکر تاریخش اے دل کنی
رقم کن عروس ست تاج سخن
۱۹۱۰ء

ولہ

وہ کلام آج چھپا ہے اے دل
جو لطافت میں ہے بمثیل عدیل

وصف دیوان بھی ہے تاریخ بھی ہے
خوشنوا طوطی گلزار جلیل
۱۳۲۸ھ

جناب مولوی محمد عبد الرحیم صاحب رحیم تلمیذ مصنف

شد درین سال نکو تصنیف استاد م چو طبع
گشت خندان غنچۂ دلہاے ارباب ہنر

از پے تاریخ آن چون فکر کردم ای رحیم
ہاتفم گفتا - کلام سحر بسحر جادو اثر ۱۳۲۸ھ

**ولہ**

استاد کا مرے جو چھپا اندنون کلام
نخلِ مرادِ اہلِ سخن بارور ہوا
تاریخ طبع اس کی سنا دو یہ ای رحیم
مہرِ سخن جلیل کا اب جلوہ گر ہوا ۱۳۲۸ھ

**ولہ**

چھپ کے نکلا ہے وہ پری دیوان
جسپہ صدقے ہون شاہدانِ جمیل
مصرعِ سال لے رحیم لکھو
واہ دیوانِ بینظیر جلیل ۱۳۲۸ھ

## صاحب عالم جناب مرزا اختیار الدین بخت رزمی گورگانی دہلوی

طبع کے اُس کے اب ہے تیاری
ہے جو زیبِ دکن کلامِ جلیل
آئی ہے نکہتِ گلِ مضمون
ہے سراپا چمن کلامِ جلیل
مثل رکھتا نہیں کہین اپنا
زیرِ چرخِ کہن کلامِ جلیل
طبع کے بعد ہو عزیزِ جہان
مثلِ دُرِ عدن کلامِ جلیل
لکھو رزمی یہ طبع کی تاریخ
گلِ تاجِ سخن کلامِ جلیل ۱۳۲۸ھ

## جناب منشی محمد سرفراز علیخان صاحب رفعت بریلوی مقیم بنارس تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی

شکر ہے چھپ گیا کلامِ جلیل
جن کی مشہور خوش بیانی ہے
مصرعِ سالِ طبع لکھ رفعت
چشمۂ فیض جاودانی ہے ۱۳۲۸ھ

## وله

جو تاجِ سخن چھپ کے مطبع سے نکلا — ہوا یہ خبر سُن کے خوش ہر محقق

کیا نظمِ رفعت نے سالِ اشاعت — کلامِ جلیلِ سخنور محقق

۱۳۲۸ھ

## وله

زہے نصیب کہ اب چھپ چکا کلامِ جلیل — دلی مراد بر آنے کا وقت آ پہونچا

لکھی ہے خامۂ رفعت نے عیسوی تاریخ — کلامِ شاعرِ خوش فکر کا چھپا اچھا

۱۹۱۰ء

## جناب ریاضؔ

جلیل اُستاد کے تم جانشین ہو — تمھین کہتے ہین ہم اُستادِ فن بھی

طبیعت مین وہی اُستاد کا رنگ — وہی شوخی وہی لطفِ سخن بھی

عجب بندش عجب ترکیبِ اشعار — وہی اشعار مین ہے بانکپن بھی

اثر انداز ہے نکھرا ہوا رنگ — عنا دل بھی فدا صدقے چمن بھی

مُسلسل نظم کی لے گی بلائین — جھکی پڑتی ہے زلفِ پرشکن بھی

امارت بھی ملی ملکِ سخن کی — ہوئے اب صاحبِ تاجِ سخن بھی

سمجھتا ہے تمھین سرمایۂ ناز — ریاضؔ خوشنوا شیرین سخن بھی

تمھین یکتا سمجھتا ہے زمانہ — تمھارے معتقد ہین اہلِ فن بھی

تمھین سب جانتے ہین مانتے ہین — نہ اہلِ لکھنؤ اہلِ دکن بھی

تمھارے قدردان ہین آصفؔ شاہ — وزیرِ ملک بھی شاہِ زمن بھی

مبارک ہون درِ آصف کی سجدے — مبارک ہو تمھین تاجِ سخن بھی

۱۹۱۰ء

## جناب منشی سید زاہد حسین صاحب زاہد سہارنپوری تلمیذ امیر مینائی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

شکر یزدانِ جلیل آوازہ شد نامِ جلیل
رنگ و بوئے گلشن است این بلبلِ رنگین نوا
آوخ از او وا رامش بے بہرہ شد گلباغِ ہند
اے زہے فکرش بلیغ واے خہے نطقش فصیح
پیشِ او فوجِ سخن افگندہ سر گاہِ سخن
با بیانش خوش بیانان الکن و کثر بیان
شعر او شعری شعار و نثر او نثرہ نثار
شاہدِ شنگول مضمونش ز غنجارِ بیان
تازہ دیوانے مدوّن کرد چون اوراقِ گل
گشت از گلہاے رنگارنگ معنی آشکار
وہ چہ خوشبوئیست گنج بخشد شامم مشکبو
توپ توپ از نظم الفاظ و معانی جلوہ گر
جا بجا دُرہاے منثورِ مضامین منسلک
بر بجاے نقطہ پیدا جلوۂ خورشید و ماہ
سطر سطرش جادۂ نورا کہکشان بین السطور
از زرِ کامل عیارِ نظم دیوان زردہ دا

بعد اُستادی امیرِ لکھنوی اندر دکن
ہمنواے زاہد است این طوطیِ شکر شکن
بسکہ او انداختہ اندر دکن طرحِ دکن
ہر زباندان تر زبان گردید در مدح و سُون
چون شمع یا برہمن در برہمن پیشِ وثن
نغمۂ غوغائیانِ باغ غوغا و غرن
بیتِ او بیت الغزل ہر غزل بر زیب وطن
دار و از سر تا بپا غنچ و دل شنگی وشن
شد ز بوباے وے مزکوم مغزِ اہل فن
رنگِ نسرین و سمن یا ضیمران و نار ون
بہ چہ رنگینیست شوخ و گشت رنگین طبع من
فوج فوج از بحر دُرنا وار مضمون موجزن
لفظ لفظش منتظم در نظم چون دُرِ عدن
بر بجاے نقطہ وو کتہ عیان پروین پرن
مطلعِ دیوان ز تابش مطلعِ خور بل قرن
زرنگار و زرفشان و زرفشان زر پیرہن

اے چہ مستانہ کلام ست این کہ مستی میچکد
اے چہ رندانہ بیان ست این کہ شد پیمان شکن

بادہ خواران بادہ خورو ند وتہی خمخانہ شد
از براے کیش بود لاکن لا کلام این لاے دن

برترست از تاج زاہد پایۂ دیوان بگو
جوہر تاجِ سخن - یا طرۂ تاجِ سخن
۱۳۲۸ھ ۱۳۲۸ھ

ولہ

خوشا دیوان جلیلِ خوش سخن خوش فہم وخوشخو کا
سخن کا تاج دیوان ہر سخن کی جان دیوان ہے

کوئی دیوان اس دیوان کے لگ بھگ ہو نہین سکتا
ہو اور ہی بات اس دیوان مین یہ دیوان دیوان ہے

کہی تاریخ زاہد مین نے اسکی شان کے شایان
جلیلِ پاک سیرت کا جلیل الشان دیوان ہے
۱۳۲۸

## ابو المعظم جناب نواب سراج الدین احمد خان صاحب سائل دہلوی تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی

سالہا سال سے تھی جو حسرت
مدتون تک ہی ہو اُس مین ذلیل

گوش زد وہ ہوئی نوید آخر
جو ہے سچ مچ مسرتون کی دلیل

آجکل چھپ رہا ہے وہ دیوان
اپنی خوبی کا جو ہے آپ عدیل

جانشینِ امیر کا ہے کلام
جسقدر اُسکو ہو بجا تفضیل

اُسکے دیکھے سے ہو مزاج صحیح
اُس کا ہر نسخہ ہے دواے علیل

فرد فرد اُس کا والہ و شیدا
آدمی آدمی ہے اُس کا قتیل

حُسن ظاہر مین حُسن باطن مین
کوئی کہتا حسن ہے کوئی جمیل

ہے یہ دیوان فیض کا دریا
تشنہ کامون کے واسطے ہی سبیل

اُس کے ہر شعر مین ہے بات نئی
نکتے نکتے مین کنہ لطف و خیل

حافظِ متقی کا ہے دیوان
یہ نہ قرآن ہے نہ ہے انجیل

| | |
|---|---|
| چوم لینا گناہ بھی تو نہین | بعقیدت ہو گر ادب تاویل |
| کعبے مین اُس کی چوریان جائز | شعر شعر اُس کا رشکِ بیتِ خلیل |
| اُس کی تعریف مین زبان قاصر | مدح اُس کی کثیر بھی ہے قلیل |
| شعر پر اُس کے حرف کیا آئے | اُس کا وصف و ثنا ہے بحرِ طویل |
| اُس پر الزام ہے خیالِ رکیک | اُس کا حاسد رہے ہمیشہ ذلیل |
| اُس کی خوبی کی تا کجا تصریح | اُسکی ندرت کی تا بہ کے تفصیل |
| ہوئی سائل سے بھی طلب تاریخ | یاد فرمایا مجھکو کتنے میل |
| مین ہون دلی مین وہ دکن مین پھر | فرقِ عبدِ جلیل و عبدِ ذلیل |
| ایسی صورت مین کیا مناسب ہے | کہ دہن مین لگائے رکھون کیل |
| جو مرے دل مین ہے وہ منہ پر ہے | گلرخانِ بدیع ۔ شعرِ جلیل |
| وصفِ دیوان اگر کوئی پوچھے | تو مین کہدونگا صاف سحرِ جلیل (۹۸۷ / ۳۴۱) |
| دونون جملون کو جمع کر لیجے | سن ہجری کی ہو گئی تکمیل |

## جناب منشی ریاض الحسن صاحب سحر برادر زادۂ مصنف

| | |
|---|---|
| کتنی پُر اثر یہ شاعری ہے | افسون ہے کوئی کہ ساحری ہے |
| ترتیب کی ہے یہ سحر تاریخ | ہر لفظ مین سحرِ سامری ہے (۱۹۰۹ء) |

## جناب مولوی حافظ محمد ابراہیم صاحب المتخلص سعدیہ

| | |
|---|---|
| نظمِ جلیلِ جلیل آنکہ بود اوستاد | پیشِ سخن پروران در نظرِ اہلِ فن |

بعدِ مرتب شدن طبع شدہ مرحبا
تابشِ کانِ عدن از دُرِ لفظش عیان
تازہ مضامینِ او روکشِ گلہای باغ
نقدِ سرہ ریزد او چون نہ عجیب ورق
نیست درین قول شک ہست کلامِ جلیل
دعوے اُستادیت گرسزد او را سزد
کرد بخوش قسمتی در شعرا سرفراز
فکرِ سخنش بود چون سعد دبیرِ فلک

بار وشِ دلکشا ہم بطریقِ حسن
یا کہ بود در سگلے تازگیِ صد چمن
بلبلِ دلہاے خلق ہست بروِ نغمہ زن
آمدہ در حصہ اش مخزنِ شعر و سخن
موجدِ رنگِ جدید ناسخ طرزِ کہن
قائلِ او خلق ہست ہم صفتِ تو دمن
وقعتِ او بود چون نزدِ رئیسِ دکن

گفت۔ کلامِ جلیل آمدہ تاجِ سخن
۱۳۲۸ھ

## جناب محمد سعید خان صاحب زیبا تلمیذ جناب تمنا مرادآبادی

تقریظ براے دیوانِ جلیل
۱۹۶۷ ہجری

تاج دارِ سخن۔ راز دارِ فنِ زیبا منشی جلیل حسن صاحب جلیلؔ۔ صاحب دیوان الَتاجِ سخن
۱۳۲۸ھ ۱۳۱۷ ف ہندی ۱۳۱۹ ف الٰہی
زندہ و سلامت باکرامت ہوں۔ آپکا دیوان رونقِ محفلِ سخن۔ جو وجہ سرفرازیِ اہلِ سخن ہوا
۱۳۲۸ھ ۱۳۱۹ف ۱۳۳۹ محمدی
جس کا اچھا نام اب تاجِ سخن ہے۔ بینظیر کیوں نہو۔ دیوان گویا باعثِ افتخار ہے
۱۳۱۹ ف الٰہی ۱۳۱۷ ف ہندی ۱۹۶۷ بکری
مگر جلیل کا دیوان خود شمار ہے۔ زیبا کو حکم شاگردِ حضورِ انور۔ تاریخ طبع کا ہے
۱۳۲۸ھ ۱۹۱۰ء ۱۹۶۷ بکری
حسب ذیل یہ عرض ہے۔
۱۹۱۰ء

قطعہ سالِ طبعِ دیوان نتیجۂ فکرِ سعید
۱۳۳۹ محمدی

جب اے جلیل تاجِ سخن طبع ہوچکا
۱۳۱۹ ف الٰہی

اک تاج زینتِ سرِ اہلِ سخن ہوا
۱۹۱۰ عیسوی

ہے فکر سالِ طبع تو لکھدے یہ بحر سعید
۱۳۲۸ ہجری

شعر اسکا سلک گوہر بحرِ عدن ہوا
۱۳۳۹ محمدی

## تاریخ طبع از سعید مرزاپوری
۱۹۱۰ع

تاجِ سخن ہے یا ہے سرِ اہلِ دل کا تاج
۱۹۱۰ع
شاہِ سخن سعید ہوئے رکھکے سر یہ بحر
۱۹۱۰ع

یا کنز سر بلندی خاصانِ فن ہوا
۱۳۲۸ھ
دیوان جلیل کا کوئی تاجِ سخن ہوا
۱۳۲۸ھ

## ولہ

خوشا وقتے کہ شد تاجِ سخن طبع
زہے بختِ سعید و فکر تاریخ
شدہ ہر بیت دیوان بیت معمور
بیانت جوہرِ نطقِ خداداد

خوشا دورے کہ تقدیم است محجوب
شہے جوشے کہ دل را دادہ اسلوب
جلیلم بارک اللہ گفتۂ خوب
کلامش دلکش و دلگیر و مجبوب

چو فکرِ سال طبع فارسی شد
ندا آمد بگو - دیوان مرغوب
۱۳۱۹ ف الہی

## جناب مولوی سعید الدین صاحب سعید تلمیذ مصنف

چھپا تاجِ سخن الحمد للہ
ہر اک پُر درد مضمونِ اس سخن کا
بہارِ گلشن معانی نہ پوچھو
سعیدِ خوش بیان نے اسکی تاریخ

زمانے میں یہ چرچا جا بجا ہے
مریضِ دردِ الفت کی دوا ہے
کہ بلبل شیفتہ ہے گل فدا ہے
یہ لکھی - دفترِ خوبی چھپا ہے
۱۳۲۸ھ

## عالیجناب راجہ راجایان سر مہاراجہ کشن پرشاد بہادر یمین السلطنة
## پیشکار سرکار عالی المتخلص بہ شاد

کلام وہ نور کا نکلا کہ چاند ہو جھکے گرد ہالہ — فلک سے بھی مرتبہ دوبالا ہر اک غزل کی زمین کا ہے

ہوا جو تاریخ کا مین خواہان تو بول اُٹھا شاد ہو کر شادان — یہ کیون نہو دلپذیر دیوان امیر کے جانشین کا ہے
١٣١٩

**ولہ**

ہے یہ دیوان بھی کیا پُر اثر اللہ اللہ — ایک اک بیت کا ہے دلمین گھر اللہ اللہ

خانۂ شاد نے کیا خوب لکھا طبع کا سال — چھپ گیا نسخۂ دُر و جگر اللہ اللہ
١٣١٩ فصلی

## جناب صاحبزادہ مصطفیٰ علی خان صاحب شرر مرحوم سکرٹری ریاست رامپور تلمیذ مصنف

اک پریخانہ ہے دیوانِ جلیل — اک حسینِ دلربا ہر شعر ہے

ہر غزل نازک خیالی مین ہے فرد — رنگ مین ڈوبا ہوا ہر شعر ہے

دیکھتے ہین شوق سے اربابِ فن — کہتے ہین جادو بھرا ہر شعر ہے

سال کیا اچھا کہا مین نے شرر — معجزہ بندش نیا ہر شعر ہے
١٣٢٨ھ

## جناب مولوی عبد الغفور صاحب شہر بہاری استھانوی تلمیذ مصنف

وصفِ تاجِ سخن نہین ممکن — ایسا دیوان جہان مین کم ہے

| | |
|---|---|
| فکر تاریخ طبع ہے جو تمہین | اے شرر لکھدو ساغر جم ہے ۱۳۱۷ف |
| | ولہ |
| خوب نکلا ہے چھپ کے تاجِ سخن | کوئی مصرع نہین ہے اسمین سقیم |
| سال کا تھا خیال مجکو شرر | آئی آواز غیب - فیضِ عظیم ۱۹۱۰ع |

**جناب سید ولایت احمد صاحب شمیم خیرآبادی اسسٹنٹ انسپکٹر تلمیذ امیر مینائی لکھنوی رح**

| | |
|---|---|
| کھلے ہین عجب رنگ کے اسمین گل | یہ تاجِ سخن ہے کہ تازہ چمن |
| جو ہے فکر تاریخ کی اے شمیم | تو کہدو - ہر اک شعر تاجِ سخن ۱۹۱۰ع |

**جناب سید کاظم علی صاحب شوکت بلگرامی تلمیذ امیر مینائی لکھنوی رح**

| | |
|---|---|
| اللہ رے جلیل کی شائستگیِ طبع | بیٹھے ہین شاہدانِ معانی دلہن بنے |
| پائے کبھی نہ معنیِ نو کی بلندیان | کتنا ہی سر بلند یہ چرخِ کہن بنے |
| بالیدگی ہوئی یہ نسیمِ خیال سے | مضمون کے پھول ہو کے شگفتہ چمن بنے |
| توصیف کو گلاب کا لائے صبا قلم | تحریر کو سیاہیِ مشکِ ختن بنے |
| شوکت بہار باغ معانی کو دیکھکر | گلزار کے جو پھول تھے داغِ کہن بنے |
| ہین یہ امیر ملک معانی کے جانشین | جب تو وحید عصر و شہیر زمن بنے |
| دیوان جب چھپا تو یہ ہاتف نے دی ندا | کہدو - جلیل حامل تاجِ سخن بنے ۱۳۲۸ھ |

**جناب منشی محمد امین صاحب شید برادر زادہ مصنف**

| | |
|---|---|
| یہ دیوان ہے یا شاعری کا چمن ہے | بلا کا ہے جوبن غضب کی پھبن ہے |

لکھو اس کے چھپنے کی تاریخ شیدا
کہ جانِ سخن اور روحِ سخن ہے
۱۹۱۰ع

ولہ

عشق کا ارمان ہے تاجِ سخن
حسن کا سلطان ہے تاجِ سخن
خوب یہ تاریخ با معنی ہوئی
عاشقون کی جان ہے تاجِ سخن
۱۹۱۰ع

ولہ

یہ دیوان جلیلِ سخندان کا ہے
یہ دیوان زمانے کے سبحان کا ہے
جو ہے فکر تاریخ شیدا کہو
اچھوتا ہر اک شعر دیوان کا ہے
۱۳۱۹ ف الہی

ولہ

ہوا ہے جو مطبوع تاجِ سخن
سخن کا زمانے مین چرچا ہی خوب
یہ تاریخ بھی حسن کے ساتھ ہے
پریوش یہ دیوان نکلا ہے خوب
۱۳۲۸ھ

ولہ

کس قدر مین خوش ہوا تاجِ سخن جب پا گیا
گنجِ ہفت اقلیم گویا غیب سے ہاتھ آ گیا
طبع کی تاریخ اے شیدا نکالی کیا بلند
وہ نیا دیوان نکلا چرخ بھی چکرا گیا
۱۳۱۹ ف الہی

## جناب مولوی سید کاظم حسین صاحب شیفتہ کنتوری

چھپ گیا دیوانِ تصنیفِ جلیل
فائدہ حاصل کرین اب خاص و عام
پہلے تھے معروف شاگردِ امیر
اب ہوئے مشہور استادِ نظام
عدل گستر نکتہ پرور ظلِ حق
خسروِ ملکِ دکن گردون مقام
آسمان پر ہے دماغِ شاعری
جب سے ہے تاجِ سخن دیوان کا نام

دخل تعقید و تنافر کو نہین
یہ مضامین یہ خیالاتِ بلند
صاف ہر مصرع ہے نرگس کی قلم
نقطے ہین پر نور انجم کیطرح
پھول خوشبودار یا الفاظ ہین
بوے گلہاے معانی پھیلی ہے
شیفتہ لکھدیجیے تاریخ طبع

ہے فصاحت اور بلاغت بالتمام
پھر بھی شعرون مین ہے وہ ہی انسجام
رشکِ سنبل سطرہاے مشکفام
صفحۂ کاغذ ہے سطحِ سیم خام
دائرے ہین یا مے مضمون کے جام
نکتہ سنجون کے معطر ہین مشام
شاعرِ شیرین زبان کا ہے کلام

## جناب مولوی علی احمد صاحب صابر تلمیذ مصنف

چھپ گیا جب جلیل کا دیوان
نام تاجِ سخن ہے اے صابر

بڑھگیا اور بھی وقارِ سخن
اور تاریخ تاجدارِ سخن
۱۳۱۹ ف الہی

## جناب منشی محمد احمد صاحب صریر استادِ والیِ ریاست امیٹھی خلفِ امیر مینائی لکھنوی

کیفیتِ شراب سخن کچھ نہ پوچھیے
تاریخ بھی یہ خوب شگفتہ ہے اے صریر

لاکھون ہین آج مست ایاغِ جلیل کے
چیدہ سبھی یہ پھول ہین باغِ جلیل کے
۱۳۲۸ ھ

## جناب مولوی عبدالواسع صاحب صفا مدرس دارالعلوم بلدہ حیدرآباد

## تلمیذ امیر مینائی لکھنوی

جلیلِ سخن سنج کا ہے وہ دیوان
کہ خلقِ خدا جسپہ شیدا ہوئی ہے

بہت دن سے تھا اشتیاق اس سخن کا
بہت دن مین پوری تمنا ہوئی ہے

مضامین نایاب ہے کہتے ہین گو یا
کہ فکرِ رسا دامِ عنقا ہوئی ہے

صفا کی ہے تاریخ بھی صاف کتنی
عروسِ سخن جلوہ آرا ہوئی ہے
۱۳۲۸ھ

ولہ

جبّذا کیا خوب ہے فکرِ جلیل
مرحبا کیا خوب ہے تاجِ سخن

مصرعِ تاریخ تم لکھو صفا
لائقِ مجبوب ہے تاجِ سخن
۱۳۲۸ہ

## جناب منشی صفدر علی صاحب صفدر مرزا پوری تلمیذ مصنف

بحمد اللہ یون استاد کا دیوان نکلتا ہی
پری جسطرح کوئی قاف سے نکلے جوان ہو کر

ادائے حسنِ بندش پر زمانہ ہو گیا مفتون
مسخر کر لیا ہر ایک کو جادو بیان ہو کر

ستم ہے سادگی مین بھی ادائین ہین قیامت کی
کلیجے مین حسینون کی جو چبھتی ہین سنان ہو کر

یہ دیوان آپکا ہے یا کوئی پھولونکی ڈالی ہی
چمن مین کہہ رہی ہین یہ عنادل نغمہ خوان ہو کر

وزیر اسوقت گر ہوتی تو اُنسے پوچھتے ہم بھی
لیا ملکِ معانی کسنے شاہِ شاعران ہو کر

مزارِ میر و مرزا سے صدائے آفرین نکلی
یہ روحِ مصحفی کہتی ہے میری ہمزبان ہو کر

بلنداب اس سے کیا ترتیب کی تاریخ ہو صفدر
زمینِ شعر بھی اترا رہی ہے آسمان ہو کر
۱۹۰۹ع

## صاحب عالم جناب حافظ مرزا نیر الدین صاحب ضیا تیموری دہلوی

طبع شد نظمِ آن جلیل حسن
کہ ورا نیست در زمانہ عدیل

کلکِ من سالِ او نوشت ضیا
ہے تاجِ سخن کلامِ جلیل
۱۳۲۸ھ

ولہ

چھپ گیا تاجِ سخن شکرِ خدا
ہے یہ دیوانِ جلیلِ نیک نام

سامنے اس کے نبات و قند و شہد
ایسے پھیکے بے نمک جیسے طعام

وہ مزے وہ ذائقے وہ لطف ہین
جن سے لذت یاب روحِ خاص عام

تم یہ کہدو اسکی تاریخ اے ضیا
شاعرِ شیرین زبان کا ہے کلام
۱۳۲۸ھ

## جناب میر صغیر حسین صاحب ضیا دہلوی تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی

دیوانِ ضیا بارِ جلیلِ سخن آرا
بنگر تو کہ مشاطۂ فکرش چہ گہر سفت

بہ چون درپے تاریخ شدم ہاتفِ غیبی
با تاجِ سخن گوہرِ شہوار ہمہ گفت
۱۹۱۰ء

### ولہ

جانشینِ امیر مینائی
ہین جناب جلیلِ نکتہ دان

خوش کلام و فصیح صاحبِ علم
شعر گوئی مین فخرِ اہلِ زمان

اُن کی تحقیق کا زمانہ مُقر
واقفیت کا معترف ہے جہان

دوستون کو خوشی نہو کیونکر
چھپ رہا ہے جناب کا دیوان

شعر ہر اک غضب نکیلا ہے
نوکِ خنجر کہین کہ اُسکو سنان

فکرِ تاریخ کیون نہو ہمکو
اے ضیا ہم ہین بندۂ احسان

مادہ صاف سن ہجری مین
تاجِ حورِ سخن - ہوا ہے عیان
۱۳۲۸ھ

### ولہ

جمع دیوانِ بیمثال کیا
جبذا اے جلیل نام آور

ہاتفِ غیب کی ندا آئی
اب فصاحت کا چھپ گیا دفتر
۱۳۲۸ھ

ولہ

| | |
|---|---|
| وہ چہ دیوانے مرتب ساختہ | شاعرِ جادو بیان شیریں سخن |
| ازبرائے سالِ طبعش اے ضیا | گفت ہاتف ۔ طرۂ تاجِ سخن ۱۳۲۸ھ |

## جناب مرزا طاہر بخش صاحب طاہرؔ تلمیذ جناب فائزؔ بنارسی

| | |
|---|---|
| بطبع آمد آں نظمِ پاکیزہ بندش | کہ باشد از وزیب بزمِ متانت |
| ہمیں سالِ طبعش رقم کرد طاہر | زہے دفترِ لاجواب فصاحت ۱۳۲۸ھ |

ولہ

| | |
|---|---|
| مطبوع بود نظمِ جلیلِ ذیشان | مقبولِ نگاہِ نکتہ سنجانِ زمان |
| در سالِ مسیح گفت طاہر تاریخ | تاجِ سخنِ جلیل سرتاجِ جہان ۱۹۱۰ء |

ولہ

| | |
|---|---|
| بخشا شرف جنابِ حسنؔ کے جو نام نے | کیا محترم جلیل کا اسمِ جمیل ہے |
| تاریخِ طبع خامۂ طاہر نے کی رقم | تاجِ سخن جو ہے وہ کلامِ جلیل ہے ۱۳۲۸ھ |

## جناب مولوی سید ظہیر الدین حسین خان صاحب ظہیرؔ دہلوی

| | |
|---|---|
| کلامِ فصیح و بلیغِ جلیل | شرابِ سخن ہے بجامِ ملک |
| یہ کہنا روا ہے بلا یا رب | کہ تاجِ سخن ہے کلامِ ملک ۱۳۲۸ھ |

ولہ

جب ہوا مطبوع دیوانِ جلیلِ نامور
فکرِ سالِ طبع دیوان تھی مجھے بجید ظہیر

ہو گیا حاصل عروج اوجِ معراجِ سخن
کہدیا پیرِ خرد نے۔ جوہرِ تاجِ سخن
۱۳۲۸ھ

ولہ

فروزاں ہوا وہ مہِ دلفروز
شگفتہ ہوا وہ ریاضِ سخن
پئے سالِ تاریخ ازراہِ لطف
کہ لکھ سال تاریخ مفصلی ظہیر

کہ روشن ہوا جس سے نامِ جلیل
معطر ہے جس سے مشامِ جلیل
مرے پاس پہنچا پیامِ جلیل
ہے تاجِ سخن گو کلامِ جلیل
۱۳۱۹ ف الہی

## جناب قاضی محمد ظہیر الدین صاحب ظہیرؔ تلمیذ امیر مینائی لکھنوی

زہے تاجِ سخن کز جلوہ اش عالم منور شد
ز انوارِ جمالش صد ہزاران دیدہ شد روشن
پئے سالِ مسیحی فکر چون کردم ندا آمد
ہم از بہرِ سنِ ہجری ظہیر این مصرعی برخوان

بحسن و دلبری رشکِ بتانِ ماہ پیکر شد
ز اعجازِ کمالش صد ہزاران دل مسخر شد
چو مہ مطبوع دیوانِ جلیلِ نیک اختر شد
۱۹۱۰ء
ببوے گلشنِ دیوان نسیم جان معطر شد
۱۳۲۸ھ

ولہ

اے خوشا رنگینیٔ فکرِ جلیل
نور افشان است تاریخِ ظہیر

صفحہ صفحہ روکش گلشن شدہ
شمعِ جانِ شاعری روشن شدہ
۱۹۱۰ء

ولہ

ثنا کیا ہو تاجِ سخن کی ظہیر
یہ سارا ہے فیضِ جنابِ امیر

| | |
|---|---|
| لکھو تم یہ تاریخ ترتیب کی | یہ دیوان ہے آپ اپنی نظیر ۱۳۲۷ھ |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| دیکھنا کس شاعرِ شیوا بیان کا ہے کلام | سب سے افضل سب سے برتر سب سے اعلیٰ ہے کلام |
| ہے اسی کے واسطے موزون یہ تاریخ اے ظہیر | صاف ہے کتنی زبان کتنا یہ اچھا ہے کلام ۱۳۲۸ھ |

## جناب منشی عابد حسین صاحب عابدؔ سہسوانی تلمیذ امیر مینائی رحمۃ اللہ علیہ لکھنوی

| | |
|---|---|
| گشت چون مطبوع دیوان جلیل نغز گو | طرفہ اعجوبہ و بایستہ تصنیفِ جلیل |
| سالِ طبع او طلب کردم ز فکرِ خویشتن | گفت دل۔ مطبوع شد شائستہ تصنیفِ جلیل ۱۹۱۰ء |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| دیوان کہ ہست تاجِ سخن نام نامیش | ترتیب داد طبعِ سخن پرورِ جلیل |
| عابد بگفت مصرعِ تاریخِ طبعِ او | جلوہ طراز تاجِ سخن بر سرِ جلیل ۱۹۱۰ء |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| نکتہ پرور جلیلِ خوش گفتار | گفت دیوانِ بے نظیر و بدل |
| از پے سالِ طبعِ او برگیر | سر حرف و کلام و شعر و غزل ۱۳۲۸ھ |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| طرفہ مطبوع شد چو تاجِ سخن | سالِ طبعش بخوان بطرزِ عجیب |
| کن بمضمونِ عاشقانۂ او | دلِ آزادہ پر زحبِ حبیب ۱۳۲۸ھ |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| جلیلِ نکتہ پرور گفت دیوان | چہ دیوانے فروغِ صبحِ امید |

| | |
|---|---|
| بتاریخش سروش از غازهٔ فکر | رخِ شعر و غزل را زیب بخشید<br>۱۳۱۹ ف الہی |

ولہ

| | |
|---|---|
| جلیلِ نکتہ پرور خواجہ تاشم | بفنِّ شعر مشہورِ جہان شد |
| وقارے از درِ شاہِ دکن یافت | کہ وجہِ افتخارِ دوستان شد |
| زہے تاجِ سخن دیوانش دیدم | کہ از مضمونِ رنگین گلستان شد |
| نظر کردم بشعرِ آبدارش | خجل تسنیم و کوثر در جنان شد |
| بجستم سال از بین السطورش | سرِ شعر و غزل جوے روان شد<br>۱۳۱۹ ف الہی |

ولہ

| | |
|---|---|
| چھپا جلیل کا دیوان یعنی تاجِ سخن | دعا ہے میری کہ مقبولِ حضرتِ حق ہو |
| ہوی تلاش جو تاریخ کی تو دل نے کہا | سرِ جلیل سے تاجِ سخن کو رونق ہو<br>۱۹۱۰ع |

ولہ

| | |
|---|---|
| چاپ شد مطبوعِ دل تاجِ سخن | غیرتِ تصنیفِ آباد و غنی |
| سرپئے تاریخ بنہاد ندیش | حسرتی و کیف و شمشاد و غنی<br>۱۳۲۸ھ |

ولہ

| | |
|---|---|
| خواجہ تاشم بگفت دیوانے | ہست غمخوارِ عاشق و معشوق |
| حرف حرفش کند بہ بیباکی | شرحِ اسرارِ عاشق و معشوق |
| ہست از گرمیٔ سخن در وے | گرم بازارِ عاشق و معشوق |
| سالِ طبعش عیان ازین مصراع | طرزِ گفتارِ عاشق و معشوق<br>۱۹۱۰ع |

## جناب سید محمد انوار الدین صاحب ۔ عتیق ۔ تلمیذ مصنف

| | |
|---|---|
| شکر خالق راکہ شد تاج سخن | بے مثال و بے نظیر و بے عدیل |
| سال ہجری در زبر اسم ببینہ | ہاتفم گفتا زہے نظم جلیل ۱۳۲۸ھ |

ولہ

| | |
|---|---|
| چو آراستہ گشت تاج سخن | ز دُر ہائے مضمون و رنگ نوی |
| سر خود نہادند پیش اے عتیق | حزین و کلیم و شریف و غنی ۱۳۲۸ھ |

ولہ

| | |
|---|---|
| دیکھکر اس پر ضیا دلو ان کو | لوگ کہتے ہین ہہ کامل ہے یہ |
| مصرع تاریخ تم لکھو عتیق | موتیون مین تولون اس قابل ہے یہ ۱۳۲۸ھ |

ولہ

| | |
|---|---|
| یہ وہ ہے تاج سخن جس سے عتیق | قدر ارباب سخن دونی ہوئی |
| خیر سے جب یہ مرتب ہو گیا | میرے دل کو فکر سن دونی ہوئی |
| فصلی و ہجری کے دو مصرع کہے | حیرت ارباب فن دونی ہوئی |
| جس نے یہ تاج سخن دیکھا کہا ۱۳۱۸ ف الی | عزت بزم سخن دونی ہوئی ۱۳۲۷ھ |

ولہ

| | |
|---|---|
| مجھ سے کی میرے دل نے فرمایش | سال ترتیب ہو کوئی نایاب |
| حرف منقوط مین لکھا مین نے | باغ فکر جلیل ہے شاداب ۱۳۲۷ھ |

**ولہ**

چھپ کے شایع ہوا وہ دیوان آج — جسکا ہے صفحہ صفحہ رشکِ چمن
فکرِ تاریخ ہے عتیق اگر — لکھدو۔ طالع ہے آفتابِ سخن
(۱۹۰۳ ف الہی)

**ولہ**

صفتِ تاجِ سخن کی اس سے بڑھکر کیا کرے کوئی — کہ مضمون ہے اگر لیلی تو یہ لیلےٰ کا محمل ہے
عتیق اس کے سنِ ترتیب کی جب فکر کی مینے — صدا کانون مین یہ آئی۔ چراغِ خانۂ دل ہے
(۱۹۰۹ع)

**ولہ**

اللہ اللہ یہ ہے وہ تاجِ سخن — جسکا عالم مین نہین مثل و عدیل
کہہ زبر او رہینہ مین اے عتیق — سالِ ترتیب اسکا ہے۔ نظمِ جلیل
(۱۳۲۷ھ)

**ولہ**

مصنف نے مرتب کر کے دیوان — زمانے پر بڑا احسان کیا ہے
زبر اور بینہ مین ہے یہ تاریخ — کہ یہ دیوان جلیل القدر کا ہے
(۱۳۲۷ھ)

**ولہ**

ہے وہ تاجِ سخن کہ سب شعرا — اسکو لے لیکے اپنے سر پہ دھرین
مین نے منقوط مین کہی تاریخ — آفرین دوست رشکِ غیر کرین
(۱۹۱۰ع)

**جناب نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیز ناظم عطیات صرفخاص تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی**

چھپ چکا کہتے ہین دیوانِ جلیل — ہے یہ شہرت انجمن در انجمن
طبع کی تاریخ تم بھی اے عزیز — صاف کہدو۔ طرۂ تاجِ سخن
(۱۳۲۸ھ)

## جناب مرزا محمد ہادی صاحب عزیز لکھنوی

ناظورۂ ریاضِ سخن حضرتِ جلیل
فہرستِ اہلِ فن مین انہین امتیاز ہے
زندہ ہے ان کے نام سے نامِ امیر بھی
اردو مین یہ بھی قابلِ قدر اک اضافہ ہے
رنگِ اثر مین ڈوب کے نکلا ہے سب کلام
وہ شوخ ہے کلام وہ رنگین نظم ہے
پیچیدہ یون ہے حسنِ معانی کلام مین
تاریخِ سالِ طبع لکھی یہ عزیز نے

سرخیلِ اہلِ فضل کمالات انتساب
اُردو ہے ان کی ذات سے ہر وقت بہرہ یاب
ہین نکتہ سنج نکتہ شناس اور نکتہ یاب
مطبوعِ طبع کیون نہ ہو دیوانِ انتخاب
ہر شعر مین نہان دلِ عاشق کا اضطراب
معشوق جیسے ہو کوئی مستِ مئے شباب
جیسے کسی کی زلف شکن در شکن مین تاب
جذبات کا مرقعِ رنگین لاجواب
۱۹۱۰ع

## جناب غلام مصطفےٰ صاحب عشقی ساکن حیدرآباد دکن

نظمِ رنگین ہے لالہ زارِ ابد
بے خزان ہے یہ نوبہارِ ابد

چھپ گیا اب جلیل کا دیوان
ہے جو در اصل یادگارِ ابد

سالِ عشقی ہے فصلی و ہجری
نورس باغ - غمگسارِ ابد
۱۳۱۹ف ۱۳۲۸ھ

عیسوی سال کہد وہ فیضِ عظیم
۱۹۱۰ع
نظم مخدوم ہے بہارِ ابد
۱۹۱۰ع

## جناب محمد حفیظ الدین صاحب عنصر تلمیذ مصنف

جلیل نکتہ دان کا ہے یہ دیوان
کہ جن کا نام مشہورِ زمن ہے

لکھا مین نے یہ عنصر سالِ ترتیب — یہی گلدستۂ بزمِ سخن ہے
۱۳۱۸ف آنی

**ولہ**

لو مبارک چھپا وہ تاج سخن — دلِ عالم ہے جس کا پیمانہ
سال اس کا اگر کوئی پوچھے — کہدو عنصر چراغ مےخانہ
۱۹۰۱ء

## جناب مرزا محمد حسن صاحب المتخلص بہ فائز بنارسی

دیوانِ جلیل ہست منہاجِ سخن — کز فکرِ بلند یافت معراجِ سخن
فائز پے طبع عیسوی سال بگو — اوجِ سرِ آرزو شد از تاجِ سخن
۱۹۰۱ء

**ولہ**

اے تعالی اللہ این منظومۂ معجز طراز — در لطافت فی المثل روح و روانِ سلسبیل
گر مصنف را بپرسی شہرۂ آفاق ہست — می بود نامش جلیل و باشد وصافش جمیل
جانشینِ آن امیرِ کشورِ معنی کہ بود — چرخ مینائی عروج دود مانش را دلیل
طالعش یکدرجہ افزود و شد اُستادِ نظام — بسکہ بود اُستادِ نظم آن نکتہ سنجِ بے عدیل
کرد فائز سنطبع بر لوحِ دل مصراعِ سال — حرزِ جان شد آشکار از طبعِ دیوانِ جلیل
۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی سید امیر حسن صاحب فروغ لکھنوی وکیل ہائیکورٹ حیدرآباد

سکہ زنِ ملکِ شاعری ہین — سلطانِ سخن جلیلِ ذی شان
شاگرد امیرِ لکھنوی کے — اوستادِ شہِ دکن سخندان
عابد زاہد خلیق حافظ — چہرے سے عیان ہے نورِ ایمان

خالق کا کلام دل مین محفوظ
ہین منبعِ خلق و خیر و خوبی
نازان اُن پر زبانِ اردو
حسنِ معنی فدائے مضمون
اشعارِ جلیل جانِ اُردو
دیوان ہے اسمِ بامسمیٰ
پایا ہے جلیل سا مصنف
لکھدو یہ فروغ طبع کا سال

کعبے مین دھرا ہوا ہے قرآن
ہین مخزنِ لطف و حلم و احسان
یہ نثر کی روح نظم کی جان
مضمون طرزِ ادا پہ قربان
اُردو کی زبان پہ انکا احسان
تاجِ سخن اسکو نام شایان
جو کشورِ نظم کا ہے سلطان
تاجِ سخنِ حسین ہے دیوان
۱۳۲۸ھ

## جناب سید عباس حسن صاحب متخلص بہ فصاحت لکھنوی خلفِ جناب امانت مرحوم

نامور ہین جانشین اُن کے جلیل
پُر معانی یہ انہین کا ہے کلام
ہے یہ گلزارِ مضامینِ جدید
دائرے حرفون کے ہین مثلِ صدف
اے فصاحت سال اس دیوان کا

جو امیر اُستاد تھے فخرِ زمن
جن سے ماہر ہین سب اُستادانِ فن
جس غزل کو دیکھو ہے رشکِ چمن
اور اک اک نقطہ ہے درِّ عدن
لکھ ہوا یہ واقعی تاجِ سخن
۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی ابوطیب محمد یحییٰ صاحب قاصد مولوی فاضل

حسن شعر الجلیل فی الشعراء
لعلی فضلہ علیھم دلیل

جاء دیوان شعرہ مطبوعاً — وھو من حسن طبعہ مقبول
قلت تاریخ عامہ الفصلی — انما النظم للجلیل جلیل

۱۳۱۹ف الہی

ولہ

طبع دیوان شدہ از نظمِ درافشانِ جلیل — اے زہے مرتبۂ نظم و خہے شانِ جلیل
کلکِ قاصد بنوشت از پے سالِ ہجری — بے بہا تاجِ سخن آمدہ دیوانِ جلیل

۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی سید نور الرسول صاحب قدرت جاگیردار تلمیذ مصنف

جلیلِ یوسفِ مصرِ سخن نے — لگایا خوب بازارِ مضامین
لکھو تم مصرعِ تاریخ قدرت — یہ ہے دلچسپ گلزارِ مضامین

۱۳۲۸ھ

## جناب مولوی حکیم عابد علی صاحب کوثر خیرآبادی تلمیذ امیر مینائی مرحوم لکھنوی

قدردانی شہِ دکن نے جو کی — بڑھ گیا جاہ و احتشامِ جلیل
نظرِ مہر شاہِ آصف سے — چرخِ ہفتم یہ ہے مقامِ جلیل
فلکِ شاعری پہ چمکا ہے — ماہ و خورشید بنکے نامِ جلیل
رہے لبریز فیضِ ساقی سے — مے عیش و طرب سے جامِ جلیل
ہو بنارس کی صبح و شام اودھ — عیش و عشرت میں صبح و شامِ جلیل
بصد اعزاز و اقتدار رہے — حیدرآباد میں قیامِ جلیل
ہو مثالِ امیر شاہِ سخن — سارے عالم میں فیضِ عامِ جلیل

ہون ازل سے فدائے نامِ امیر — دین میرا ہے احترامِ جلیل

ہے مرے حالِ زار پر کوثر — کرمِ خاص و لطفِ عامِ جلیل

طبعِ دیوان سے چار چاند لگے — خوب روشن ہوا ہے نامِ جلیل

خوب چھپتا ہوا ہے طبع کا سال — نشترِ آرزو و کلامِ جلیل

١٣٢٨

ولہ

فضلِ ایزد سے چھپا تاجِ سخن — یعنی دیوانِ جلیلِ نکتہ دان

بندشین سب چست ترکیبین درست — شوخیان لفظون مین ٹکسالی زبان

نظم پروین ہے کہ الفاظِ بلند — مصرعِ روشن کہ خطِ کہکشان

دائرے حرفون کے ہین کرسی نشین — ہے زمینِ شعر ہفتم آسمان

ہے فصاحت اور بلاغت موجزن — آمدِ مضمون کہ ہے دریا روان

کاغذِ رنگین - بہارِ باغِ خلد — بیل بوٹے ہین کہ گلزارِ جنان

جدولون پر سبزۂ خط کا یقین — سطرون پر زلفِ مسلسل کا گمان

روشنائی سے خجل لیلیٰ کی زلف — ہے بیاضِ صفحہ روے مہ رخان

ہے لبِ جودت سے سالِ عیسوی — قفلِ گنجِ ناظمِ شیرین بیان

١٩١٠ع

ولہ

للہ الحمد طبع گردیدہ — نظمِ رنگینِ افتخارِ وطن

ضوفشان است مصرعِ کوثر — مہر دوّارِ آسمانِ سخن

١٣٢٨

ولہ

طبع شد صد شکر نظمِ دلفریب
از سرِ ہوش است سالِ بکرمی
طبعِ زادِ شاعرِ شیرین زبان
دل کش و رنگین و خندان گلستان
۱۹۲۷ سمبت

ولہ

طبع ہوا دیوانِ جلیل
رنگِ بیان پر حور فدا
چبھتی لفظین تیر و سنان
مضمون مین ہین بانکے شعر
کوثر نے تاریخ لکھی
یا نکلی ہے بن ٹھن کے دُلہن
طرزِ ادا پر صدقے دمن
تیور تیر چھری چتون
یا محمل مین لیلیٰ پرفن
جانِ سلطان تاجِ سخن
۱۳۱۸ ہجریہ

ولہ

طبع شدہ دیوانِ جلیل
خامۂ کوثر کرد رقم
یا گلِ شگفتہ تازہ چمن
جانِ دو عالم تاجِ سخن
۱۳۱۹ ف الہی

ولہ

طبع گردید چون کلامِ جلیل
چون بدریاے فکر غوطہ زدم
از دلم دور گشت رنج و ملال
دُرِ تاجِ سخن نوشتم سال
۱۳۱۸ ہجریہ

ولہ

شکرِ خدا کہ طبع ہوا
کیا رنگین تاریخ ہوئی
تازہ کلامِ فخرِ زمن
گلشنِ جنت تاجِ سخن
[illegible]

## جناب سید نوازش علی صاحب لمعہ ابن شعلہ دہلوی

| | |
|---|---|
| قد انطبع النظم للشاعر | الذی ذهنه کجواد فریغ |
| فقال لنا لمعہ تاریخہ | کلام الجلیل کلام بلیغ ۱۳۲۸ھ |

**وله**

| | |
|---|---|
| چھپ گیا کیا خوب دیوانِ جلیلِ نامور | ہند مین جسکی فصاحت کا ہی شہرہ جابجا |
| لمعہ نے لکھی ہے اُسکے طبع کی تاریخ یہ | شاعرِ ماہر جلیل القدر کا دیوان چھپا ۱۳۲۸ھ |

**وله**

| | |
|---|---|
| طبع ہوا ہے کلام شاعر بے مثل کا | ہند و دکن مین ہے اب شہرۂ نام جلیل |
| طبع کا اے لمعہ سال مین نے لکھا حسبِ حال | تاجِ سخن بے بہا ہے یہ کلام جلیل ۱۳۲۸ھ |

**وله**

| | |
|---|---|
| مطبوع ہوئی نظمِ جلیلِ ذی شان | ہین اسکی فصاحت کے مقر اہلِ زبان |
| تم بھی اے لمعہ بہرِ تاریخ کہو | افصح ہے جلیلِ خوش بیان کا دیوان ۱۳۲۸ھ |

## جناب مولوی محمد متین الدین صاحب متین مچھلی شہری تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی

| | |
|---|---|
| وحیدِ زمان جانشینِ امیر | جنابِ مکرم جلیلِ حسن |
| ہے کون آپ سا شاعرِ باکمال | یہ بے شبہ ہین ماہرِ علم و فن |
| کھلائے ہین کیا کیا مضامین کے پھول | یہ دیوان ہے بے خزان اک چمن |
| جواہر کا ٹکڑا ہے ہر ایک لفظ | تو ہر ایک نقطہ ہے دُرِّ عدن |
| لکھوائے متین اسکی تاریخ طبع | طلسمِ دل آویز باغِ سخن ۱۹۱۰ع |

## جناب مرزا کاظم حسین صاحب محشر لکھنوی

با حسن طبع جلوہ تازہ گرفتہ است — مجموعۂ کلام سخن سنج بے عدیل
ہر مصرع اش بحسن مضامین نو فرید — ہر شعر او بخوبی تخئیل بے مثیل
در ہر غزل تسلسل لطف بیان ببین — از شرم آب آب شود موج سلسبیل
محشر نوشت مصرع تاریخ بہر طبع — جلوہ طراز تاج سخن بر سر جلیل
۱۹۱۰ء

## جناب منشی مسعود حسن صاحب مسعود اہلمد مال کلکٹری پرتابگڑھ برادر زادہ مصنف

یہ دیوان ہے اک شاہد خوش جمال — یہ دیوان ہے اک ماہ اوج کمال
کہی اس کی تاریخ مسعود نے — یہ دیوان ہے کیا بہتر و بے مثال
۱۳۲۸ھ

## جناب مرزا محمد امراؤ مرزا صاحب نادان برادر زادہ فصیح الملک داغ دہلوی

چھپا مطبع مین دیوان جلیل اب — بہار آئی پھلا پھولا چمن ہے
بلاغت نے نرالے گل کھلائے — فصاحت شعر کی گویا پھبن ہے
زبان حال سے بندش کی چستی — یہی کہتی ہے مجھ مین بانکپن ہے
اسی سے ہے اک صحبت کی زینت — گل گلزار و شمع انجمن ہے
سنا دے پڑھکے سال طبع نادان — گل اقبال یہ تاج سخن ہے
۱۳۲۸ھ

**ولہ**

جلیل اب اپنا چھپواتے ہین دیوان — یہ شہرت لکھنؤ سے تا دکن ہے

| یہ لکھدے مصرعِ تاریخ نادان | عزیز ملک ہے تاجِ سخن ہے ۱۳۲۸ھ |
|---|---|

**جناب مولوی محمد عبد الغفور خان صاحب نامی تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی**

| شکرِ خدا چھپ گیا آج وہ تاجِ سخن | جس مین جواہر ہین سب جس مین لآلِ جلیل |
|---|---|
| اُن کی غزل سننے سے وجد کرے آدمی | حال بدلدے جو نظم ہے وہی قالِ جلیل |
| شعر و سخن مین کہان اُن کی نظیر آجکل | ہند و دکن مین کہان آج مثالِ جلیل |
| عظمت و شانِ سخن کہتی تھی ہوگا عروج | قربِ نظامِ دکن ہے یہ مآلِ جلیل |
| نامی وہ دیوان چھپا جس کی یہ تاریخ ہے | فتنہ فکرِ جمیل سحرِ حلالِ جلیل ۱۳۲۸ھ |

**جناب مولوی نثار احمد صاحب نثار ملازم صرف خاص مبارک برادر زادہ مصنف**

| چھپا دیوان ایسا عاشقانہ | تصدق جسپہ ہو گنجینۂ حسن |
|---|---|
| نثار اچھی کہی تاریخ تم نے | یہ ہے تاجِ سخن آئینۂ حسن ۱۳۲۸ھ |

**جناب منشی محمد عبد الحکیم صاحب نجم ٹھیکہ دار تعمیرات سرکار عالی تلمیذ مصنف**

| تھی نجم کو یہ فکر کہ تاریخ کے لئے | مل جائے کوئی مصرعِ تابان جلیل کا |
|---|---|
| دیوان کو دیکھتے ایک یہ کہتا نکل گیا | دل کی جگہ بغل مین ہو دیوان جلیل کا ۱۳۲۸ھ |

**جناب میر مظہر علی صاحب المتخلص بہ نور تلمیذ مصنف**

| چھپا جب کلامِ لطیفِ جلیل | ہوئے دیکھ کر شاد اہلِ زمن |
|---|---|
| کہی اسکی تاریخ مین نے یہ نور | پسندِ جہان ہے یہ تاجِ سخن ۱۳۱۹ ف الہی |

**جناب مولوی نہال احمد صاحب نہال منصف درجہ دوم تعلقہ جالنہ ملک سرکار عالی فرزند مصنف**

| | |
|---|---|
| گفتا بمن تاج سخن باصد ادئے دلبری | تاریخ طبعم کن رقم روشن چو ماہ و مشتری |
| این مصرع مشہورِ خسرو در دلِ من آمدہ | بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزے دیگری ۱۹۱۰ء |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| یان شاہدِ معنی کی عجب جلوہ گری ہے | جو نظم ہے وہ ناز و نزاکت سے بھری ہے |
| تاریخ ہو اسکی جو نہال آپ کو درکار | لکھدیجیے۔ دیوان نہیں شوخ پری ہے ۱۳۱۹ ف الہی |

## جناب مولوی فصیح اللہ خان صاحب نیر بنارسی

| | |
|---|---|
| مژدہ بادا اے نیرِ مشتاق شد مطبوع خلق | نظم خوش آغاز نیک انجام دیوانِ جلیل |
| بے سرو ہم از پے سالِ مسیحی کن رقم | در جہان تاجِ سخن شد نام دیوانِ جلیل ۱۹۱۰ء |

**ولہ**

| | |
|---|---|
| اے خوشا نظمِ فصاحت آگین | از جلیل آبروے بزم انام |
| طبع دیوان شد و سالش نیرؔ | گفت تحسین فلک رتبہ کلام ۱۳۲۸ھ |

## جناب مولوی بخشی عبد الوارث خان صاحب وارث
## تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی

| | |
|---|---|
| دیوان چھپا جلیل کا اب | تھا سارا زمانہ جسکا مشتاق |
| یہ نظم کہیں ہے سحر و افسون | یہ نظم کہیں ہے علمِ اشراق |
| استاد و جلیل ایک ہی شخص | اک تازہ خیال کہنہ مشتاق |

اُستاد نہ مانیں کیون انہیں ہم
ہے پاک کلام اُن کا بے عیب
تخلیق مضامین انکا حصّہ
تاریخ لکھو تم اسکی وارث

علم و فن مین ہین خوب ہی طاق
اُستاد کا ٹھیک انپہ اطلاق
اللہ - جلیل بھی ہین خلّاق
ہے تاجِ سخن ادیبِ آفاق
۱۳۲۸ھ

## جناب محمد داؤد علیخان صاحب واقف تلمیذ مصنف

اُستادِ سخن برنگِ خاقانی گفت
شد تاجِ سخن چو طبع واقف ہاتف

ہر شعر چو روئے ماہِ کنعانی گفت
سالش ـ سخن ادیب لاثانی" گفت
۱۹۱۳ الہی

ولہ

ایک عالم ہے آج متوالا
کیا چمکتی ہوئی ہے یہ تاریخ

اُف رے کیفیتِ شرابِ سخن
ابھی نکلا ہے آفتابِ سخن
۱۳۲۸ھ

ولہ

یہ تاجِ سخن ہے کہ جانِ سخن
لکھو اسکی تاریخ واقف یہ تم

بلندی مین ہے آسمانِ سخن
یہی ہے گلِ بوستانِ سخن
۱۹۱۳ف الہی

## جناب منشی سید وجاہت حسین صاحب وجاہت جھنجھانوی ایڈیٹر اصلاحِ سخن تلمیذ فصیح الملک داغ دھلوی

جلیل شاہِ سخن ہو گئے مبارک ہو
بڑے ہی نام ہین بے شک بہت ہی قسمت ہے

عجیب ٹھاٹھ سے سر پہ سجا ہے تاجِ سخن
کچھ اسکا مول نہین بے بہا ہے تاجِ سخن

جواہرات بھی ہین ماند سامنے اس کے
جو دیکھتا ہے وہ خوش ہو کے دل سی کہتا ہی
وہ سر جلیل ہے جسکے لئے بنا ہے یہہ
بہت دنون سی بہت لوگ اسکے خواہان تھو
ملا ہے تاجور ایسا اِسے جلیل القدر
جلیل کشورِ اشعار کے جو سلطان ہین
سُنا رہا ہے وجاہت یہ مصرعِ تاریخ

خدا گواہ عجب پُر ضیا ہے تاجِ سخن
سرِ جلیل پہ اچھا پھبا ہے تاجِ سخن
یہی سبب ہے کہ اتنا بڑا ہی تاجِ سخن
بڑی ہی آرزوؤن سے چھپا ہے تاجِ سخن
جو فخر و ناز کرے سب بجا ہے تاجِ سخن
تو نام آپکے دیوان کا ہے تاجِ سخن
جلیلؔ آپ کو اب سج گیا ہے تاجِ سخن
۱۳۲۸ھ

## جناب منشی عبد الوحید صاحب وحیدؔ برادر زادہ مصنف

چھپا وہ سخن دلکش و آبدار
وحیدؔ اسکی تاریخ مین نے کہی

کہ ہے نقطہ دُرِ شاہوار
یہ اچھا ہے دیوان باغ و بہار
۱۳۲۸ھ

## جناب سید محمد عسکری صاحب وسیمؔ برادرِ جناب ریاضؔ
## تلمیذ امیر مینائی لکھنوی رح

شکرِ خدا جلیل کا دیوان چھپ گیا
ہر نقطہ ایک بوند شرابِ طہور کی
دیوان کیا ہے معجزہ ہے اسکی فکر کا

جسکا ہے لفظ لفظ ہمارے لیے دلیل
ہر سطر موجِ چشمۂ تسنیم و سلسبیل
جو کعبۂ سخن کا ہے اسے دوستو خلیل

وہ نائبِ امیر وہ سرتاجِ شاعران
تاریخِ طبع تاجِ سخن کی جو سنکر ہے

شاہِ دکن نے جسکو دیا رتبۂ جلیل
کہدو وسیم۔ تاجِ سخن لائقِ جلیل
۱۳۲۸ھ

## جناب نواب محمد عمر خان صاحب وفاؔ خلفِ نواب برق الدولہ بہادر تلمیذ مصنف

کلام اُستادِ من چو شد طبع
وفا چون فکر کردم از پے سال

برِ اربابِ معنی گشت محبوب
بگفتا ہاتفم۔ دیوانِ مرغوب
۱۳۱۹ف الہی

ولہ

دیدہ ہائے ماچہ روشن شد ز دیدارش وفا
شد سرِ اعدا قلم بنوشتم این تاریخِ طبع

طبع چون تازہ کلام خوشتر و زیبا شد
حبّذا مطبوع دیوانِ جلیلِ ما بشد
۱۳۲۸ھ

## شمس العلما خان بہادر جناب نواب عزیز جنگ بہادر ولاؔ مؤلفِ آصف اللّغات تلمیذ فصیح الملک داغ دہلوی

بُشریٰ لاربابِ النُّھیٰ اقد انطبع
فی ما احسن التالیف فی ثنائہ
اشعارہ سُمط من الجواھر
قال الولاؔ تاریخہ بداھۃ

ھذا الکلام المعتلی المدّون
نطق الوری عند البیان الکن
فیھا المعانی المنجلی مزّین
نظم بدیع للجلیل احسن
۱۳۲۸ھ

ولہ

قد اشاع الجلیل الاجلّ الشهیرُ الکتاب المسمیٰ بتاجِ سخن
هذا احلی الکلام لاهل اللسان وشیٔ بدیع لاهل الوطن
ما رائنا الکلام العلی مثل هذا الفصیح البلیغ الجلی فی الزمن
حیث قال الولا عام تاریخه ان نظم الاجلِ الجلیلِ حسن
۱۳۲۸ھ

ولہ

نظمِ جلیل چاپ شد از لطفِ کردگار
این مژدہ ہمچو روح در وانے بتن رسید

از حسن سعیِ اختر و یمنِ خجستہ بخت
انجام کار طبع بوجہ حسن رسید

آن داستان بلبل و گل باز تازہ شد
تا نکہتش بدستِ صبا در چمن رسید

از پاے تختِ آصف نام آورِ دکن
مضمون بدست فکرتِ اہلِ سخن رسید

شکرِ خدا ہر آنچہ دلم خواست یکبیک
در لحظۂ خوش از کرمِ ذو المنن رسید

بالیدم و بجامہ نگنجیدم از سرور
چون این خبر بگوشِ خبر جوے من رسید

کلکِ ولا نوشت بتاریخ انطباع
جانِ سخن بقالبِ طبعِ دکن رسید
۱۳۲۸ھ

ولہ

جس روز چھپا ہوا وہ مطبوعِ جہان
دیوانِ سخنورِ جلیلِ ذیشان

کیا خوب کہی ولا نے اِس کی تاریخ
سلطانِ قلمروِ سخن کا دیوان
۱۳۲۸ھ

## جناب سید محمد ہادی صاحب ہادی مچھلی شہری تلمیذ مصنف

سکۂ رائج ہے اُن کا ہر کلام
کیون نہ ہون مقبول عالم مین جلیل

دیکھ کر اُن کے کلام نغز کو
چشم بد اندیش ہوتی ہے علیل

چست بندش اُن کے ہر مضمون کی
لے کے چٹکی ڈالتی ہے دل مین نیل

جس کی مدت سے تمنا سب کو تھی
چھپ گیا اب وہ کلام بے عدیل

فکر ہے تاریخ کی ھادی اگر
کہہ۔ لسان الغیب دیوانِ جلیل
۱۳۲۸ھ

## جناب سید محمد نوح صاحب شہیر تعلقہ دار و آنریری مجسٹریٹ مچھلی شہر یادگار جناب امیر مرحوم

وحش اللہ ہو گئی شایع وہ نظمِ لاجواب
دل فریبی مین جو ہے محبوبۂ رنگین ادا

کیا سجی ہے زیورِ الفاظ سے مثلِ عُروس
کاغذی ملبوس ہے دیبا و اطلس سے سوا

حُسنِ معنی کو سوادِ خط چھپا سکتا نہین
ابر مین خورشیدِ تابان کی نہین چھپتی ضیا

بے سواد اسکو اگر دیکھے تو ہو روشن سواد
روشنیِ طبع کے ظاہر ہون جوھر برملا

اُس پری زادِ سخن کو جس نے دیکھا اک نظر
پھیر مین آسیبِ الفت کو وہ دیوانہ ہوا

اس کے نظارہ سے رہ سکتے نہین قابو مین دل
تاب اس کے جلوے کی لائین جو اس ہوش کیا

دیکھ کر بے ساختہ کہہ اُٹھتے ہین اہلِ نظر
بارک اللہ بارک اللہ مرحبا صد مرحبا

ہے وزیرِ بادشاہِ شاعران کا یہ کلام
کہتے ہین تاجِ سخن اہلِ سخن اسکو بجا

یعنی یہ دیوان ہے تصنیفِ نیسابے جلیل
اپنے خواجہ تاشون مین سب کا جواب ہی پیشوا

ماہرِ فن باریابِ خدمتِ شاہِ دکن
حافظِ قرآن و دیندار و جوان و پارسا

تھے شہنشاہِ سخن حضرت امیرِ لکھنوی
جن کا ظلِّ عاطفت تھا سایۂ بالِ ہما

فیضِ فن آموزیِ مرحوم کا ہے یہ اثر
شاعرِ اعلیٰ ہر اک شاگرد اُستاد ہو گیا

ف ا یہ تاریخین دیر مین آئین اس وجہ سے خلاف ترتیب آخر مین درج کی گئین۔

یہ جلیل القدر شاگردون مین بھی ممتاز تھے
حال پر ان کے عنایت رہتی تھی سب سے سوا

عزتِ قائمقامیِ امیر ان کو ملی
جانشینی کا شرف بھی پا گئے نامِ خدا

اللہ اللہ کیسی پائی ہے طبیعت نور کی
کیا زبان صاف ہے کیا شوخیِ طبعِ رسا

جس غزل کو دیکھیے ہے صاف اندازِ امیر
شیشۂ ہر شعر مین ہے رنگِ مینائی بھرا

مثل جو اُستاد کا ہو وہ ہے شاگردِ رشید
یہ صفت جس مین ہو وہ ہے لائقِ مدح و ثنا

بلبلِ ہندوستان تو ہو گیا سدرہ نشین
اب دکن مین ہر طرف انکا ہے طوطی بولتا

سر مہاراجہ یمین السلطنۃ ہین ان سے شاد
شاہ آصف خوش ہین راضی ہین وزیر و بادشا

کیون نہ اب بختِ رسا پر اپنے ان کو ناز ہو
شاعرِ دربارِ سلطانی کا منصب پا لیا

مصرعِ تاریخ سالِ طبع اب کہیے شہیر
چھپ گیا دیوان اُستادِ سخن کا واہ وا
۱۳۲۸ھ

## جناب منشی محمد ممتاز علی صاحب آہ تحصیلدار ڈونگرگڑھ تلمیذ امیر مینائی رح لکھنوی

واہ رے جوہر تمہاری طبعِ موزون کے جلیل
یہ گہرباری یہ دُرریزی تو نیسان مین نہین

آہ کو یہ مصرعِ تاریخ دیوان کا ملا
ہین خزانے مین جواہر شعر دیوان مین نہین
۱۰ ۱۹ ۶

## جناب منشی غلام حسین خان صاحب آفاق بنارسی تلمیذ مصنف

طبعِ دیوانِ حضرتِ اُستاد
کتنی واللہ ہے مبارک فال

جسکے سنتے ہی دل ہوا بشاش
ہو گئے دور سارے حزن و ملال

کون اُستاد؟ وہ جنابِ جلیل
جو ہین دریائے علم و فضل و کمال

بادشاہِ سخن جلیل القدر
جانشینِ امیرِ مینائی
ناز کرتا ہے خود ہنر ان پر
انکا دیوان ہے یہ تاجِ سخن
ہے یہ دیوان حسن و خوبی مین
یہ نزاکت مین حور پیکر ہے
ہے یہ دیوان وہ دلربا و دلکش
دل مسخر ہے جان مفتون ہے
ہر سخن سنج اس کا گرویدہ
منتظر ہا دن تھے شایقانِ کلام
سالِ ہجری یہ طبع کا نکلا
دوسری ہے یہ عیسوی تاریخ
سالِ فصلی ہے اسطرح آفاق

فخرِ اہلِ زبان ماضی و حال
ہمنشینِ شہِ بلند اقبال
فخر کرتا ہے آج ان پہ کمال
جو کہ ہین تاجدارِ اہلِ کمال
آپ اپنی نظیر اپنی مثال
اور شوخی مین ہے پری تمثال
جسکے دلدادہ دل سے اہلِ کمال
کیون نہ ہو ہے یہ سحر سحرِ حلال
ہر سخنور کے دل مین اسکا خیال
جیسے عشاق بہر شام وصال
نورِ ماہِ سپہرِ حسن خیال ۱۳۲۸ھ
روشنیِ چراغِ بزمِ کمال ۱۹۱۰ء
شجرۂ بوستانِ لطفِ مقال ۱۳۱۷ف

ولہ

دیوان چھپا آج جو اُستادِ زمن کا
آفاق اگر فکر ہے تاریخ کی تجھکو
گردون پہ نیا نیرِ تابان نکل آیا
یون کہدے کہ یہ ماہِ درخشان نکل آیا ۱۳۲۸ھ

ولہ

یوسفِ ثانی ہے خوبی مین یہ دیوانِ جلیل
دل شگفتہ ہو گیا آفاق اسکی سیر سے
آج جس کے حسن سے ہے گرمیِ بازارِ نظم
لکھدو یہ تاریخ تم ہے یہ گلِ گلزارِ نظم ۱۳۲۸ھ

# غلط نامہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۱ | دہرنے | دھونے | ״ | ۱۶ | سردار | سردار |
| ۲۵ | ۱۸ | ملگی | ملگئیں | ۱۸۸ | ۱۰ | پوپھٹے | پو پھٹنے |
| ۳۱ | ۹ | میرے | مرے | ۱۸۹ | ۸ | کہدونگاحال | کہدونگا حال |
| ۴۳ | ۱ | نہ | نہ | ۱۹۱ | ۱۵ | در | دو |
| ۵۳ | ۱۱ | سر | سحر | ״ | ۱۶ | ملنے | بننے |
| ۸۲ | ۱۱ | کو | کہ | ״ | ۱۹ | پپایا | اپنا |
| ״ | ۱۵ | بفاوہ | بیفائدہ | ۲۱۵ | ۸ | اشک دوان | اشک رواں |
| ۸۶ | ۱۸ | کی | کر | ۲۱۸ | ۱۸ | کے | کی |
| ۹۰ | ۲ | چھیڑہ | چھیڑو | ۲۲۲ | ۱۲ | بھرا | پھرا |
| ۹۸ | ۸ | جانے | جانیں | ۲۳۵ | ۱۲ | کے | کی |
| ۱۰۴ | ۱۴ | تھی | تھیں | ۲۴۵ | ۱ | فدا | ذرا |
| ۱۰۵ | ۳ | اُدھر | اَدھر | ۲۵۴ | ۱ | وہ | دل |
| ۱۰۶ | ۱۵ | بنتے | بندھتے | ۲۵۹ | ۱۷ | آٹھ | اُٹھ |
| ״ | ۱۷ | ہے | ہی | ۲۶۶ | ۱۵ | شریکِ | شریک |
| ״ | ۱۹ | رہے | رہی | ۲۷۲ | ۱۶ | ڈوے | ڈورے |
| ۱۱۴ | ۷ | نگاہِ | نگاہ | ۲۸۳ | ۱۸ | منائیں | منائے |
| ۱۲۹ | ۱۵ | ہیں | ہیں | ۲۸۴ | ۱ | داقِ | داغِ |
| ۱۳۴ | ۵ | کہ | کچھ | ۲۸۸ | ۱۳ | آہِ | آہ |
| ۱۳۶ | ۶ | دشتِ پیمان | دشت پیما | ״ | ۱۵ | پامالِ | پامال |
| ۱۳۹ | ۱۳ | خارِ | خار | ۳۱۱ | ۱۶ | آگ سے | آگ ہے |
| ۱۷۶ | ۹ | افشَ | افشان | ۳۱۲ | ۱۱ | دل کو | دل سے |

# تصنیفاتِ حضرت آمیر مینائی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

خیابانِ آفرینش مع محامدِ خاتم النبیین - اس مین حضرت امیر مینائیؒ کا نعتیہ کلام جو غیر مطبوعہ تہا وہ بھی شریک کیا گیا ہے قیمت ایک روپیہ چار آنے (عہ)

صبحِ ازل (مسدس) حضرت سرورِ کائنات صلعم کی ولادتِ باسعادت کے بیان مین قیمت ۱ر

لیلتہ القدر - (مسدس) معراج شریف کے بیان مین قیمت (۲ر) -

نورِ تجلی (مثنوی) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات قیمت (۲ر)

شام ابد (مسدس) وفات شریف کے بیان مین قیمت (۱ر)

ابر کرم - (نظم) صالحین کرام کے حکایات قیمت (۴ر)

نماز کے اسرار - (نثر) نماز کی حقیقت اور فائدے قیمت (۴ر)

زاد الامیر - (نثر) مجموعۂ ادعیۂ صحیحہ ماثورہ قیمت (۵ر)

صنمخانۂ عشق - دوسرا عاشقانہ دیوان تیسری بار نہایت اہتمام سے تیار ہوا ہے قیمت (عہ)

مخزن القوافی - اس مین ردیف الف سے یا تک تمام قافیے جمع کئے گئے ہین قیمت (۸ر)

مثنوی راسخ - فارسی از راسخ سرہندی قیمت (۴ر) -

نوٹ - محصول ڈاک وغیرہ ذمہ خریدار - پتہ صاف لکھئے ورنہ تعمیل نہ ہوگی -

ملنے کا پتہ

منیجر دفتر امیر المطابع حیدر آباد دکن